مَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ بِهٖ خَيْرًا يُّفَقِّهْهُ فِي الدِّيْنِ

# درسِ حُسَامی

شرح اُردو

## مُنتخب الحسامی




مؤلف

مولانا مفتی محمّد یُوسف صاحب تاؤلی

استاذ دار العلوم دیوبند



ناشر

ایچ ایم سعید کمپنی

ادب منزل، پاکستان چوک، کراچی

مَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ بِهٖ خَيْرًا يُّفَقِّهْهُ فِي الدِّيْنِ

# درسِ حُسَامی

شرح اردو

## منتخب الحسامی


مؤلف

مولانا مفتی محمد یوسف صاحب تاؤلی

استاذ دار العلوم دیوبند



ناشر

ایچ ایم سعید کمپنی

ادب منزل، پاکستان چوک، کراچی

ملکہ رکھتا ہے تو اس کی خبر از قیاس کے مخالف ہو تو قیاس کو چھوڑ دیا جائے گا اور حدیث پر عمل ہوگا جیسے خلفاء راشدینؓ اور عبادلہ ثلاثہؓ اور یہ سارے حضرات جو یہاں مذکور ہیں۔

اور اگر راوی میں حفظ و عدالت وغیرہ تو ہیں مگر فقہ نہیں ہے تو ان کی روایت اگر قیاس کے خلاف نہ ہو تو قابل قبول ہے اور اگر قیاس کے خلاف ہو تو بربنا ر ضرورت کہ قیاس کا دروازہ بند نہ ہو جائے حدیث کو چھوڑ دیا جائے گا جیسے حضرت ابو ہریرہؓ کی حدیثِ مصراۃ میں ایسا ہی ہوا ہے اس کی عبارت ملاحظہ ہو۔

واذا ثبت اَنّ خبرَ الواحدِ حجۃٌ قلنا اِنْ کان الراوی معروفًا بالفقہِ والتقدُّمِ فی الاجتہادِ کالخلفاء الراشدین والعبادلۃِ الثلثۃِ وزیدِ بنِ ثابتٍ ومعاذِ بنِ جبلٍ وابی موسی الاشعری وعائشۃ رضوان اللّٰہ علیہم اجمعین وغیرِھم ممّن اشتہرَ بالفقہ والنظر کان حدیثُہ حجۃً یُترَکُ بہ القیاسُ وان کان الراوی معروفًا بالعدالۃِ والحفظ والضبطِ دون الفقہِ مثل ابی ھریرۃ وانس بن مالکؓ فان وافق حدیثُہ القیاسَ عُمِلَ بہ وان خالفہ لم یُترکْ الا للضرورۃِ وانسدادِ بابِ الرأیِ

**ترجمہ** اور جبکہ یہ بات ثابت ہوگئی کہ خبرِ واحد حجت ہے تو ہم کہیں گے کہ اگر راوی معروف ہو فقہ اور اجتہاد میں تقدم کے ساتھ جیسے خلفاء راشدین اور تینوں عبداللہ اور زید بن ثابت اور معاذ بن جبل ابو موسیٰ اشعری اور عائشہ رضؓ رضوان اللہ علیہم اجمعین اور ان کے علاوہ ان لوگوں میں سے جو فقہ و نظر کے ساتھ مشہور رہیں تو ان کی حدیث حجت ہوگی جس کی وجہ سے قیاس کو چھوڑ دیا جائے گا اور اگر راوی عدالت اور حفظ اور ضبط کے ساتھ معروف ہو نہ کہ فقہ کے ساتھ جیسے ابو ہریرہ رضؓ اور انس ابن مالکؓ پس اگر ان کی حدیث قیاس کے موافق ہو تو اس پر عمل کیا جائے گا اور اگر قیاس کے خلاف ہو تو چھوڑا نہ جائیگا مگر ضرورت کی وجہ سے اور وہ ضرورت اجتہاد کے دروازہ کا بند ہونا ہے۔

**تشریح** عبادلہ ثلاثہ ابن مسعودؓ، ابن عباسؓ، ابن عمر رضؓ، ہیں یعنی فقہاء کے نزدیک اور محدثین کے نزدیک عبداللہ ابن زبیر ہیں ابن مسعود کی جگہ اور باقی بدستور رہیں۔

ممن اشتہر بالفقہ والنظر الخ جیسے حضرت ابی ابن کعبؓ اور حضرت ابو الدرداءؓ، ابو ہریرہؓ اور انسؓ ابن مالک کا یہ ذکر ان کی تنقیص کے لئے نہیں ہے بلکہ اس مقام پر ترک حدیث کا نکتہ بیان کرنا ہے،

حدیث مصراۃ یہ ہے لا تصروا الابل والغنم فمن ابتاعھا بعد ذلک فھو بخیر النظرین بعد ان یحلبھا ان رضیھا امسکھا وان سخطھا ردھا وصاعًا من تمر ۔ جس کا خلاصہ یہ ہے کہ اگر کوئی خریدار دھوکہ میں پھنس گیا تو اس کو اختیار رہے کہ اگر چاہے تو اسی قیمت پر جانور کو رکھ لے اور اگر ناپسند ہو تو اسے